وجود ایمان بالکل معدوم وکالعدم ہوگیا + اس صورت مین بخوبی ثابت ہوا کہ جو مذہب معتقد وقایل امامت جناب امیر و ائمہ معصومین علیہم السلام کا نہین + اوسکو کسی اہل کے نسبت اصول دین سے ایمان کامل حاصل ہو نہین سکتا + اور جب ایمان کامل حاصل نہین ہوا + تو اظہار ایمان خالی از نفاق نہین چنانچہ اسی نظر سے آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے + کہ جو مرا نہین پہچانا اپنے امام زمانکو پس مرا وہ او پر موت جاہلیت کے + اور اسی نظر سے اوتعالی نے محبت اہلبیت علیہم السلام کی واجب فرمائی ہے + اور آنحضرت صلعم نے فرمایا ہے کہ محبت اہلبیت کی عین ایمان ہے + اور عداوت اہلبیت کی عین کفر ونفاق + اور فرمایا ہے کہ مثل اہلبیت میرے کے مثل ہے کشتی نوح کے + جو سوار ہوا اوسنے نجات پائی + اور جسنے تخلف کیا وہ ہلاک ہوا + وباللہ التوفیق +

## بحث دہم بہ ثبوت عدم جواز مذہب اہلسنت و تجویز حقیقت اولیای معتقدہ اہل سنت

واضح ہو کہ اہل سنت نے تمسک کیا ہے وجود مین اولیاؤن کے + اور اونکی نسبت سلسلہا گشتہ ظاہر کرتے ہین کہ ہر سلسلہ بواسطہ امامین یا بواسطہ امامین علیہم السلام کے جناب امیر علیہ السلام پر منتہی ہوتا ہے + اور بعد ازان آنحضرت صلعم پر + اور بہی اونکے نسبت انواع کشف وکرامات درج کتب کرتے گئے ہین + کہ جسکے سبب اپنی مذہب پر فخر کرتے ہین فخر عظیم + پس واضح ہو کہ بصورت صحت وجود

انکی بھی + اعتقاد نسبت انکے بموجب دین متین وشرع مبین جایز وروا نہین ہوسکتا + اور معتقدین انکے بیشک عاصی وخاطی متصور ہین + کیونکہ تعین انکا اور انکے سلسلون کا نہ ازروی کلام خدا ظاہر + ونہ ازروی قول رسول ثابت + جو کچھہ تحریر وتقریر اہلسنت سے ظاہر ہوتا ہے وہ یہہ ہے + کہ یہہ لوگ اسرار دین خدا ہین + از جانب رسول بواسطۂ یکے از ایمہ معصومین علیہم السلام کے یعنی کچھہ راز دین انکے درمیان رکھا گیا ہے + تا مطابق اوسکے عامل ہون + اور بعضی وجود وبنیاد انکی + تاویل سے بعض آیت وحدیث وروایت کے + بدلالت خود ثابت کرتے ہین + مگر ظاہر ہے کہ ثبوت وجود بنا بر تشخیص شخص غیر مشخص + وتعین وتعداد غیر معین کے موثر وحادی ہو نہین سکتا + اور وجود ولایت سے انکار نہین + کہ ایمہ طاہرین علیہم السلام خالی از درجہ ولایت نہ تھے + اور ظاہر ہے کہ اہل اسلام کو اعتقاد کسی امر کا راست ہو یا کذب بغیر ثابت اور مطابق ہونے از قول خدا ورسول جایز نہین + جیسے اقوال حکما کہ بالکلیہ نا راست ہو نہین سکتی + مگر جو قول ازروی قول خدا ورسول ثابت نہین + اعتقاد ویقین اوسپر ناجایز وناروا + تو اس صورت مین بوجہہ عدم ثبوت تعین وتشخص ازروی قول خدا ورسول + بصورت راست وحق ہونے انکے بہی + اعتقاد انکا جایز ہو نہین سکتا ہے + وعلاوہ اسکے ہرگاہ تعین انکا بذریعہ راز کہا جاتا ہے + تو اس سے ظاہر ہے کہ اہل دین کو کوئی کام ایسے متعلق نہین + ونہ اعتقاد انکا ضرور + مثل

اون انبیاؤن کے جو اپنی ذات پر مبعوث ہوئے + کہ بجز انجام کار معینہ و متعلقہ اپنے
نہ اونکو خلایق سے کام تہا نہ خلایق کو اونسے + اور نہ خبر اونکی کلام شریف و حدیث
وغیرہ مین ظاہر کی گئی + ورنہ اگر کوئی فائدہ اہل دین کا اونسے متعلق ہوتا یا اونکا
اعتقاد ضرور ہوتا + تو مثل دیگر احکام شرعیہ نافعیہ کے ظاہر کیا جاتا نہ مخفی + بلکہ
اہل دین اوسپر ماموری کئے جاتے + اور ظاہر ہے کہ بحالت غیر ماموری وخلاف
ماموری عمل نیک بہی ناجایز متصور + جیسا بحث افعال منشاء اعمال مین
ظاہر ہوا + تو اس صورت مین بصورت راست وحق ہونے انکے بہی اعتقاد انکا
روا ہو نہین سکتا + مثلاً ظاہر ہے کہ حضرت موسی پیغمبر برحق و توریت کتاب اللہ
راست ہے + لیکن بندگان اسوقت مامور ہین اوپر ماننے دینِ آنحضرت صلعم اور تعمیل
احکام قرآن کے + تو اگر خلاف ماموری دین حضرت موسی کو مانین + اور احکام توریت پر
عمل کرین + تو باوجود حق ہونے اوسکے + یہہ عمل داخل خطا ہوگا نہ داخل ثواب +
باقی رہا اعتقاد بذریعہ کشف وکرامات کے + سو اسکے لئے دعوی ضرور ہے + و تصدیق
حسب دعوی نہ بغیر دعوی وخلاف دعوی + حالانکہ تحریر و تقریر اہلسنت سے دعوی کرنا
انکا ظاہر و ثابت نہین ہوتا ہے + بلکہ ظاہر یہہ ہوتا ہے کہ اکثر انمین سے مخفی
رکہتے ہین اپنے کو نظر انسان سے + اور جو پوشیدہ نہین رہتے وہ متنفر رہتی ہین
دنیا و اہل دنیا سے + اور اکثر چہپالیتے ہین اپنے ولایت کو بخوف ہجوم اہل دنیا کی +
یہان تک کہ بذریعہ ارتکاب امور ناجایز و خلاف شرع + و بتمثیل غیر پرہیزگاران

ورنہ اگر ایسا نہوتا تو ظاہر کہا جاتا نہ مخفی + لہذا بنابر دریافت حقیقت انکے
ان دو امرون کی تجویز کافی ہے + اول یہہ کہ کون ایسا امر ضروری متعلق
اس دین کے قرار پا سکتا ہے + کہ جسکے لئے ایسے رازدار مخصوص ضرور درکار ہون +
اور بغیر ذریعہ راز بغیر ایسے رازدارون کے + انجام اوسکا مشکل و محال ہو + دوسرے
یہہ کہ ان لوگون سے کون ایسے امر ضروری متعلق دین کا انجام ہونا + ظاہر و ثابت
ہوتا ہے + جسکے لئے مخصوص بطور راز کہا جانا ضرور متصور ہو + اور جسکا انجام
بصورت اظہار ناممکن و دشوار ہو + بعد ازان بصورت مطابقت ان دونون
تجویزون کے + حقیقت انکی بخوبی قیاس مین آجا سکتی ہے + پس واضح ہو کہ
بغور و تجویز منصفانہ کوئی امر متعلق اس دین کے ایسا قرار نہین پا سکتا ہے +
جسکے لئے راز مذکور ضرور متصور ہو + اور بغیر راز انجام اوسکا محال ہو + بجز اسکے
کہ خدا و رسول جانتے تھے کہ اہل دین بہوا ہوس دنیاوی + راہ حق سے انحراف
اختیار کر کے + مخالفت خلیفہ برحق یعنی جناب امیر علیہ السلام کی اختیار کرینگے +
جسکے سبب عداوت آپ کی یہان تک شایع ہو گئی + کہ لوگ سب معاذ اللہ
آپکے جایز سمجھینگے + بلکہ علانیہ ممبرون پر کیا کرینگے + پس انحراف راہ حق
و مخالفت خلیفہ برحق ہر شخص کو واسطے اپنے مضر ہے + نہ مضر واسطے خدا
و رسول و خلیفہ کے + باقی رہی اختتام حجت تو اوسکے لئے اظہار صفات
ظاہر اً اور تشہیر فضایل علانیاً ضرور و کافی + ورد و کد ارباب شرع والدین و اقی +

کوئی ضرورت راز پوشیدہ کی + اور کوئی احتیاج ستر خفی کی نہین + اور
نہ واسطے دوسرے امور دینی کے + کہ کل محتاج تشریع ظاہری ہین + نہ محتاج
بہ راز مخفی + مگر سبب ناروا کہ باعث کسر شان ذالالشان جناب امیر علیہ السلام
متصور + اور یہی باعث کراہت عظیم خدا و رسولؐ و مومنان ظاہر + لہذا
خدا کو ضرور تہا کہ حکمت محکمہ اپنے سے + کوئی تدبیر ایسی قایم کرے کہ جس سے
دفعیہ اس امر نالایق و ناپسندیدہ کا صورت پذیر ہو + اور مومنان اس امر
نامعقول و مقبول کے ظلم و عذاب سے + (کہ واسطے اونکے کوئی ظلم اس ظلم سے
افزون تر + اور کوئی عذاب اس عذاب سے عظیم تر نہین) نجات پائین + اور
یہی واسطے دفع کراہت خدا اور رسولؐ کا ہو + مگر ظاہر ہے کہ بوجہ جنگ معاویہ
یہہ مذہب نالایق + غالب تر کل مذاہب اسلام سے قایم ہوگیا تہا + اس صورت مین
دفعیہ اس امر ناملایم کا + رد وکد ارباب ظاہر سے کسی طرح ممکن نہ تہا + کیونکہ
ظاہر ہے کہ ہمذہب خود رد وکد نہین کرسکتے + باقی رہی خلاف مذہب تو رد وکد
خلاف مذہبان + خلاف مذہبون کو + کب مقبول و اثر پذیر ہوسکتا ہے +
بلکہ باعث ہوتا ہے ازدیاد نفسانیت کا + اور اگر اثر پذیر ہو بہی + تو بعض کو
نہ کل کو + اور علاوہ اسکے بسبب غلبۂ مذہب نالایق مذکور کے + خلاف مذہبان
ضعیف کو + کب رد وکد صریحی کے مجال تہی + باقی رہا خوف امرا + تو امرا
اوسوقت کے خود اوسی مذہب نالایق مین گرفتار تہے + اور جو خلاف سنتے +

خوف اونکا زبان مجمع عام کو بند کر سکتا تہا + نہ دل کو + اور زبان مجمع خاص کو +
پس دفعیہ اس امر کا بوجہ احسن واکمل + سوائے اس صورت کے ممکن بتصور ہو نہین سکتا +
کہ ایسے بد مذہبان جنکو گروہ خدا رسیدہ و بزرگ + اور امراسے زیادہ تر واجب الاطاعت
سمجھین + بطور مناسب ہدایت کرین + لہذا ضرور متصور کہ خدا و رسول + بواسطہ
ایمہ طاہرین علیہم السلام کچہہ لوگ معتمد و بزرگ بذریعہ راز کے مقرر و معین
فرما دین + کہ بہ تقیہ اپنے کو مذہب مذکور یا قریب مذہب مذکور مین ظاہر کرکے +
تدبیر مناسب بنابر دفعیہ امر نا ملائم مذکور کے عمل مین لائین + اور یہی ضرور متصور
کہ اون لوگ کو بنابر اظہار بزرگی اونکے + اور بنابر رجوع ہونے اور واجب الاطاعت
سمجھنے اہل دنیا کے + کشف و کرامات متعلقہ اغراض و نفع دنیاوی کی عطا فرمائے
جائین + پس ظاہر ہے کہ اگر راز دار اس دین مین ضرور ہین تو واسطے اسی کام کے
نہ واسطے دوسرے کام کے + اور یہی بطرز افعال اونکے نگاہ و خیال کرنے سے
دیکھا جاتا ہے + کہ سراپا ہدایت اونکے اوپر ترک عداوت و سب جناب امیر کی
محتوی ہے + اور سوائے اسکے کوئی ہدایت ظاہری اونکی + ایسی نہ تہی جو علمائے
شرع سے ممکن نہو + اور ہدایت باطنی و مخفی معتمدان کے طرف اصل مذہب
اپنے متصور + اس صورت مین بصورت صدق سوائے اسکے کوئی کام ضروری
اس دین مین + لایق راز کے قایم ہو نہین سکتا + کہ اخفاء جسکا بخوف افشائے
راز + موافق و مخالف دونون سے ضرور ہے + اور یہی ظاہر ہے کہ اوس وقت

بُرا کہنے والے جناب امیر علیہ السلام کے بہت اور بکثرت تھے + اور یہہ مذہب
غالب تر تھا کل مذاہب پر + تو جب تک کوئی مدبیر کامل و کوئی کوشش بلیغ
نہین ہوئی + تو دفعیہ اس امر نا ملایم کا صورت پذیر نہین ہوا + کہ اب اس وقت
ایک متنفس بہی اونمین باقی نہین ہے + خلاف اسکے کہ بُرا کہنے والے دوسرون کے
اوسوقت قلیل تھے + مگر روز بروز ترقی پاتے گئے + یہانتک کہ اسوقت لاکہہ
درلاکہہ آدمی قایم و موجود ہین + اس صورت مین بصورت صدق ضرور ہے
کہ وہ لوگ مذہب حقہ رکہتے ہون + اور باین مصلحت بتقیہ اوپر غیر مذہب کے
ظاہر ہون + چنانچہ ثابت ہے کہ اوسوقت تقیہ مذہب حقہ کا مذہب صوفیہ مین
تہا + کہ اکثر قصہ ہای مندرجہ تواریخ + مثل قصہ شاہ طاہر مندرجہ تاریخ فرشتہ +
دال ہے اس مدعا پر + اور بہی واسطہ ہونا صرف جناب امیر و ائمہ معصومین علیہم السلام کا
زیادہ تر ثابت کرتا ہے اس مدعا کو + اور بہی اقوالِ خاص اکثرون کے + نسبتِ اعتقاد
بائمہ معصومین علیہم السلام + صریحاً خواہ معنیاً مطابق مذہب حقہ پائے جاتی ہین +
جیسا مناقبات وغیرہ سے اکثرون کے ظاہر ہوتا ہے + اور بہی اصول مذہب
صوفیہ کا بخوبی اصول مذہب حقہ کا مؤید ہے + جس سے اونکا باطناً مذہب حقہ مین
رہنا ثابت ہو سکتا ہے + مگر اوس بیان غیر ضرور کی یہہ رسالہ گنجایش نہین رکہتا +
لیکن چونکہ کوئی انمین سے بزبانِ خود مذہب حقہ رکہنے کے مقر نہ تہی + اور نہ کبہی
مقر ہوئے + اور نہ اقرار صریحی اونکا ثابت + لہذا اہل حق و یقین کو بمذہب اپنے

سمجہنا ضرور نہین + چنانچہ اسی سبب سے اون لوگون نے علانیہ دعوی ولایت کا نہین کیا + اور جو دعوی کیا وہ خلاف شرع نہ ساتہہ کسی معنی مرادی کے + تا اہل حق کو اتباع اونکا ضرور نہو + اور نہ کوئی شبہہ پیدا کر سکین + بلکہ برا جانکر تنفر کرین + اور اگرچہ بعضے برشتہ صدق اونہون نے اپنا کار متعلقہ و مقررہ راز انجام کیا + مگر بسبب نہین رہنے حجت صریحی از کلام خدا و رسول + جن لوگون نے اتباع اونکا باعتقاد ولایت اختیار کیا + بیشک خلاف شرع کے عامل + اور خطا و عصیان کے مرتکب ہوئے + بلکہ اون پر ایک حجت خدا کی یہہ قایم ہوتی ہے + کہ ہرگاہ غیر مستحقان نے بزبان غیر موصوف کو بصورتِ کشف و کرامات غیر دعوی و خلاف دعوی کے مقرب خدا جانکر + اصرار اہل اسلام سے زیادہ تر واجب الاطاعت سمجہا + تو مستحقان و معنیان صاحب کشف و کرامات با دعوی و موصوف بصفات یقینی کے + امیر و امام بنا لے + اور امیر و امام نہ سمجہنے کے لئے کیا امر مانع ہوا + اب جاننا چاہیئے کہ اس بیان سے یہہ غرض ہماری نہین ہے کہ بصورت صدق بہی بہت اون مین ولی فریبی ہون + کیونکہ غیر دعوای عام مین فریب کو بہت گنجایش و دخل ہے + واللہ عالم بالصواب + بیت

| | | |
|---|---|---|
| رموز مملکت خویش خسروان دانند | | متابعان ولی را چہ کار با تحقیق |

خاتمہ بیان مین اون امورات کی جنکا بیان کرنا خاتمہ مین مناسب تصور ہوا + اور اوس مین تین کلام ہین +

صہ کل لوگ جو اہل سنت کی بیان مشہور ولی ہین + ولیِ صادق ہین + بلکہ ممکن ہے بصورتِ صدق

## کلام اول مختصراً ثبوتِ معاد مین+

چونکہ اصولِ خمسہ دین سے + تین۳ اصول کے معرفت مین + کچھہ نہ کچھہ دخلِ عقل ہرحال مین ضرور ہے + یعنی بمعرفتِ خدا۱ و بمعرفتِ رسول۲ + و بمعرفتِ امام۳ + لہذا ان تینون اصول سے جن امور کی معرفت محض عقل سے متعلق ہے + طریقِ معرفت و ثبوت اونکا + ضرور جا نکر بقدر مناسب ضرورت و گنجایش اس رسالہ کی + صراحتاً لکھا گیا + باقی رہے د۲و اصول۲ یعنی عدل و معاد + پس چونکہ دریافت و تیقن ان د۲و اصول کا ارشادِ پیغمبر و امام سے بخوبی ممکن+ لہذا صراحت انکی ضرور تصور نہوئی + لیکن چونکہ عدلِ خدا عقلاً بہی ساتہہ ثبوتِ صفاتِ مجموعی و اجمالی اوسکے + بحث سوم مبحث اول مین + و نیز بذیلِ مبحث دوم + بخوبی ثابت ہوا + مگر ثبوتِ عقلی معاد کسی مقام سے پیدا نہین + اور اس زمانہ غیبت مین کہ کوئی معصوم موجود نہین ہے + استمدادِ عقل بقدر و بجای مناسب ضرور متصور + خصوص معرفتِ اصولِ دین مین+ کہ صرف تقلید غیر معصوم اسمین ناروا + لہذا مختصراً ثبوتِ عقلی معاد اس مقام پر لکہا جاتا ہے + تا پانچون اصول پورے ہو جائین + پس واضح ہو کہ بحثِ سوم مبحثِ دوم مین ثابت ہو چکا + کہ پروردگار کو + بہ نظر ضرورتِ اصلاحِ انسان اسکے ضرور ہے + کہ کوئی شرع مناسبِ صلاح قایم کر سکے + حسبِ مناسب و بطریقِ احسن اجراے و رواج

دین مین کوشش فرمائے + تا اجتماع صفات ذاتی مین اوسکے نقص
لازم نہ آسئے + جیسا بارسال پیغمبران وغیرہ کے کوشش فرمائے + مگر ظاہر ہے
کہ بسبب مختاری انسان + حسب اصولِ خلقت + جیسا بحث مسئلہ جبر و اختیار
مین ظاہر ہوا + قبول کرنا اور نہین قبول کرنا دین کا + اور قایم رہنا اور نہین
قایم رہنا اوپر احکام شرع کے + دونون انسان سے ممکن + اسلئے بنابر
ترغیب قبول کرنے دین اور قایم رہنے اوپر احکام شرع مبین کے + تعیین
ثواب + اور بنا بر تہدید نہین قبول کرنے دین اور نہین قایم رہنے اوپر احکام
شرع متین کے + تقرر عقاب + دونون ضرور + ورنہ اختیار قیود دین +
وقیام باحکام شرع (کہ اصلاح موقوف اوپر اوسکے ہے) بسبب ہونے خلاف
طبع انسانی کے + غیر امکان + اور چونکہ دنیا مین عطا ہونا ثوابِ قدرتی
ظاہر کا برطبق ہر عمل صالح کے + بسبب رجوع ہو جانے قلبون کے بطرف طمع
دنیاوی + و فسخ ہو جانے نیت خالص کے + خلافِ تہذیب ہے + تو خلافِ
صلاح متصور + اور تسلط کیا جانا عذابِ قدرتی علانیہ کا + برطبق ہر فعل مذموم کے
بوجہہ ثبوت نوعی از جبر + خلاف اصول خلقتِ انسانی ہے + تو خلافِ
مقصود متصور + اور یہی عطا کا ثوابِ تام و تسلط عذابِ عام دنیا مین
خلافِ اصولِ خلقتِ دنیا متصور ہوتا ہے + کیونکہ راحت و رنج کا توام رہنا
اصولِ خلقتِ دنیا سے معلوم ہوتا ہے + جیسا بحثِ دوم مبحثِ دوم مین

ظاہر ہوا + اور یہی صریحاً و بدیہاً ظاہر ہے + اور یہی تعیین ثواب و نام و
تقرر عذاب تمام کا دنیا مین اون سب قدرتہاے کاملہ قادر مطلق کی اظہار کا
مانع ہوتا ہے جو متعلق الاظہار آخری مقصود ہین + اور اون سب صفتہاے ذات
ممدوح برحق کے اثبات کا مانع ہوتا ہے جو متعلق الاثبات عقبی ہین +
جیسا عنقریب ظاہر ہوتا ہے + انشاء اللہ تعالی + لہذا ضرور ہوا کہ اللہ تعالی
ایک روز معین بعد اختتام خلقت جملہ خلایق مقرر فرماکر + اوس روز کل
بندگان کو زندہ کرے + اور عدل و انصاف اور حساب [illegible] فرمائے +
اور حسب عمل نیک ثواب دے + اور حسب فعل بد عقاب کرے + اور اسیکو معاد
کہتے ہین + پس ظاہر ہے کہ معاد حسب وجوہات بالا واسطے دین کے ضروری ہے +
چنانچہ کوئی اہل ملت و مذہب وجود معاد مین مختلف نہین + مگر طریق معاد مین +
کہ تشریح اوسکی لایق گنجایش اس رسالہ کی نہین + لیکن امامیہ اثنا عشریہ معاد
جسمانی کے قائل [illegible] + اور بہشت و دوزخ کو حق جانتے ہین + کیونکہ تمہید
بحث مسئلہ [illegible] مین ظاہر و ثابت ہو چکا + کہ پروردگار عالم جملہ
قدرتون اور اوسکے جملہ مقدورات پر قادر ہے + اور جمیع صفات کمال سے
موصوف + و اظہار [illegible] و اثبات ہر صفت کا باعث مذموم عدم
و ترک مجاہدہ کے امر کا ضرور [illegible] ظاہر ہے کہ مقام اوسکے دو قسم کی ہوسکتی ہین +
فانی و باقی + اور پھر اوسکے [illegible] ہوسکتے ہین + ایک وہ کہ جسمین راحت

ورنج دونون شامل ہون + اور دوسرا وہ کہ جسمین صرف راحت ہو رنج نہو + اور تیسرا وہ کہ جسمین صرف رنج ہو راحت نہو + اور یہی ظاہر ہے کہ راحت ورنج توام (کہ جنکے واقعات کا ہمیشہ تغیر و تبدل و عدم قیام ضرور ہے) مناسب مقام فانی کے ہے + اور صرف راحت یا صرف رنج قایم + مناسب مقام باقی کے + پس مقام فانی جسمین راحت و رنج توام ہین یہی دنیا ہے + جیسا صریحًا و بدیہا ظاہر ہے + تو دو مقام باقی ہی + (یعنی ایک وہ کہ جسمین صرف رنج ہو راحت نہو + اور دوسرا وہ کہ جسمین صرف راحت ہو رنج نہو) بنا بر اظہار جمیع قدرت کے خلق ہونا ضرور + اور ظاہر ہے کہ یہہ تینون قسم کے مقامات (باعث رابطے ضدین و نقیضین کے) شامل جمع ہو نہین سکتے + لہذا دو مقامات آخر الذکر (کہ اقوال دینی مین بہشت و دوزخ تعبیر اون سے ہے) اور اونکے اندر کی کل قدرت وصنعت ہای ضروری (کہ اظہار جنکا دنیا مین خلاف اصول خلقت دنیا متصور ہے) متعلق الاظہار اخری ہین + اور چونکہ بسیاری صفات ہای آلہی (مثل قدرت تام و عدل و عفو و رحم و عطا و کبر و قہر تمام و غیرہم سوائے حلم و صبر کے) اس دنیا مین عملاً بدرجہ اتم و اکمل ظاہر و ثابت نہین ہوئی ہین + اور نہ بسبب ہونے خلاف اصول خلقت دنیا کے + دنیا مین عملاً ظاہر و ثابت ہونا اونکا مناسب ہے لہذا یہہ سب صفات متعلق الاثبات عقبیٰ متصور ہین + پس اس دلیل سے وجود بہشت و دوزخ بالجسم بخوبی ثابت ہے + اور جب وجود بہشت و دوزخ بالجسم

ثابت ہوا + تو معاد جسمانی بھی ہر نوع ثابت + چنانچہ او تعالی فرماتا ہے. اَوَلَيْسَ الَّذِي
خَلَقَ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ بِقَادِرٍ عَلٰى اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ بَلٰى وَهُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيْمُ
اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ. فَسُبْحَانَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ
كُلِّ شَيْءٍ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ + اور بھی فرماتا ہے کہ وَاِذَا الْوُحُوْشُ حُشِرَتْ + امام
فخر رازی بتفسیر اسکے لکھتے ہیں کہ حقتعالی بروز قیامت مگس تک کو زندہ فرمائیگا + مگر امامیہ
اثنا عشریہ رویت خدا کی قایل نہیں ہیں + بلکہ رویت خدا کو بسبب نہیں ہونے
جسم خدا کی ناممکن سمجھتے ہیں + اور کلمہ لن ترانی سے + جو بجواب سوال ارنی حضرت
موسی علی نبینا علیہ السلام کے + کلام شریف میں واقع ہوا ہے + عدم امکان
رویت پر استدلال کرتے ہیں + کما ہو الحق + باقی رہا بازگشت خاک شدگان +
پس ظاہر ہے کہ جو قادر کتم عدم سے عرصہ وجود و ظہور میں لایا + اوسکے نزدیک
خاک موجود سے اوٹھانا کیا دشوار ہوگا + اور کیا دشوار تصور ہو سکتا ہے + اس سے
زیادہ تشریح کی یہہ رسالہ گنجایش نہیں رکھتا + وباللہ التوفیق +

## کلام دوم [illegible] اظہار [illegible] ثبوت امور واجب المعرفت [illegible]

واضح ہو کہ کلام سوم میں مقرر ہے کہ عقلاً ثابت کیا گیا ہے کہ ثبوت و طریق معرفت امور
واجب المعرفت دین کا سہل و آسان رکھا گیا ہوتا نہ دشوار و مشکل لہذا اب ثنا بھی
دیکھلایا جاتا ہے کہ پروردگار عالم نے ثبوت و طریق معرفت امورات دین کا کسقدر
بدیہی و سہل و آسان رکھا ہے + کہ کوئی عقل اوسکا [illegible] نہیں کر سکتی + مگر بعصبیان +

اور اسی مقام پر قیاساتِ عقلی کو + کہ کلمہ و کلام غیر فیصل و ناتمام اوس سے متعلق ہے +
دخل نہین دیا ہے + چنانچہ ظاہر ہے کہ اصول خمسہ دین سے جن اصول کی معرفت مین کہ کچھ بہ
دخل عقل ضرور ہے + وہ اصول ثلثہ ہین یعنی معرفتِ خدا + و معرفتِ رسولؐ و معرفتِ امامؑ + پس
ثبوت و طریقِ معرفت انکا جو معرفت کے لئے کافی ہو + سہل و آسان تر رکھا گیا ہے جملہ مفہومات
عقلی سے + اور ایک دوسرے سے + یعنی اول معرفتِ خدا مین معرفتِ وجودِ خدا متعلق ہے فہم و عقل سے +
پس ثبوت اوسکا خود بدیہی و سہل و آسان تر کہا گیا ہے + کیونکہ معاینہ اوسکی صنعت کے تجیبہ اور
قدرتہاء غریبہ کا + کافی تر ہے واسطے معرفت وجود اوسکی + جیسا بحث ثبوت وجود خدا مین
ظاہر ہوا + دوم معرفتِ رسولؐ مین صداقت رسالت ضروری الدخل عقل ہے پس ثبوت اوسکا
بدیہی و سہل و آسان تر رکھا گیا ہے + کیونکہ ظاہر ہونا اونہین قدرتہاے پروردگار کا جنکے رو سے اوسکی
وجود کے قایل ہوچکے ہین پیش نظر بذریعہ پیغمبر کے + یعنی ظہور معجزات باہرہ + وافی تر ہے +
واسطے صداقت رسالت کے + جیسا بحث ثبوت رسالت مین ظاہر ہوا + سوم معرفت
امام مین صداقت امامت بصورت نہین ثابت ہوجانے از قولِ خدا و رسولؐ + یا بحالت
اختلاف اہل دین کے ضروری الدخل عقل ہے + پس ثبوت اوسکا بدیہی تر از بدیہی تر
یعنی سہل تر از سہل تر و آسان تر از آسان تر رکھا گیا ہے + یعنی وجود اونہین معجزات کا
امام مین جسکے رو سے پیغمبر کے قایل ہوچکے ہین + پس مکتفی ہے واسطے صداقت امامت کے +
کیونکہ ظاہر ہے کہ جن معجزات پیغمبر نسبت معجزات اوسکے یہہ غور ضرور ہی + کہ بنا بر ثبوت
تقریر بالا کافی ہین پا چکے ہین اور بوقت معرفت امام نسبت معجزات اوسکے وہ غور نہی باقی نہین رہتا +

کیونکہ غور مذکور حین معرفت پیغمبر فیصل پذیر ہو چکا + اور علاوہ اسکے اقوال خدا ورسولؐ (جسقدر بتائید امامت اوسکے صریحاً و بدیہاً یا معنیاً و کنایتاً ثابت ہیں جا چکے ہین) مزید ہین اوپر اس ثبوت کے + اور بہی دریافت صفات ضروریہ پیغمبر حین تصدیقِ رسالت + یہہ نظر درکار ہوتی ہے + کہ صفات موجودہ پیغمبر فی الحقیقت اصلی ہین یا مصنوعی + اور دریافت صفات امام مین یہہ نظر بہی درکار نہین کیونکہ صفات اوسکی قابلِ یقین وغیر قابلِ انکار + یعنی بہ تصدیق خدا ورسولؐ بخوبی ثابت + جیسا بحث ہاے ثبوت خلافت وصفات مین ظاہر ہوا + بلکہ اس صورت مین اہل دین کے لئے کوئی احتیاج معاینۂ اعجاز کی بہی باقی نہین رہتی کیونکہ ظاہر ہوتا گیا کہ معجزہ صرف تقرب خدا کو صاحب اعجاز کے ثابت کرتا ہی + اور اثبات تقرب صدق وصفات کو + اور اثبات صدق وصفات صدق دعوی کو + پس اگر صدق وصفات بر بیانِ صادق خدا ورسولؐ صلعم ثابت ہین تو دعوی خلافت بھی بہر نوع ثابت + مگر یہان اعجاز مثبت و پشتیبان معنی آیات واحادیث صفات صاحب اعجاز موصوف کے ہو سکتے ہین جیسا اوپر ظاہر ہوتا گیا + باقی رہے دو اصول یعنی عدلِ خدا ومعاد یہہ بہی دوراز عقل نہین + بلکہ موجودگی صفت عدل خدا مین بصورت یقین وجودِ خدا قریب تر ہے جملہ مفہومات عقلی سے + کہ ساتھہ یقین صفاتِ مجموعی اوسکے خود بخود یقین اوسکا ہو جاتا ہے + اور خلاف اسکے ہرگز قلب قبول نہین کرتا + جیسا بحث سوم

مبحث اول مین ظاہر ہوا + اور ضرورت معاد بصورت یقین رسالت نزدیک تمامی
جملہ ممیزات تمیزی سے + کہ ساتھہ یقین تکلیفات شرعیہ کے خود بخود معلوم
ہوجاتی ہے + جیسا کلام اول مین خاتمہ کے ظاہر ہوا + اور علاوہ اسکے یہہ دونون
اصول مع دیگر امورات متعلقہ ہریک اصول و جملہ فروعات اور جو کچہہ علاوہ انکے
ضرور تصور ہون + کل اظہار خدا و ارشاد و استفسار پیغمبران سے (کہ معتمد تر
ہوتی ہین عقل انسانی سے بسبب رہنے دانا و عالم و صادق و معصوم نزد جملہ
خلایق و عقل خلایق کے جیسا بحث چہارم مبحث رسالت مین ثابت ہوا)
بخوبی و بوجہہ احسن معلوم و متیقن ہوسکتے ہین + حاجت تکلیف عقول ناقص کی
نہین ہے + بلکہ ناجایز و ناروا + اور بعد پیغمبر یہہ سب امورات مع جملہ تفسیرات
و تاویلات کلام آلہی و مع جمیع اخبارات و ارشادات صحیحہ پیغمبر کے جیسا کہ
یقین و اعتماد کو کافی ہو + ارشاد و استفسار امام یعنی نائبان پیغمبر سے + بخوبی
دریافت مین آسکتی ہین + کیونکہ امام بھی مثل پیغمبر دانا و عالم تر ہوتا ہی جملہ
شرایع و غیر شرایع سے + اور صادق و معصوم تر ہوتا ہے جملہ خلایق سے +
تو اس صورت مین ظاہر ہے کہ اگر کل اہل دین بعد از پیغمبر ایک ایسی امام کی
تابع و مطیع رہین + تو کوئی اختلاف نامقصود و کوئی شبہہ نامحمود امورات
دین مین لاحق ہونی و پیش آنی نہین سکتا + جملہ اختلافات اجتہادی اوس
امام دانا و عالم تک + پہونچکر قابل یقین فیصل + و جملہ شبہات صحت و غیر صحت

اخبارات اوس امام صادق و معصوم تک پہونچکر قابل یقین تصحیح ہوجاسکتے ہین +
پس یہی ہے راہِ سہل و طریقِ آسان + و خالی از اختلاف و کلمہ کلام غیر فیصل
و ناتمام + و بیرون از تردد و اضطراب ہر خاص و عام + یعنی جسپر کسی عقل کو چلنا
دشوار نہین + اور جسکے کسی مقام پر جای تردد و اضطرار نہین + یعنی جسمین
ہر امور اصولی و فروعی قابل المعرفت پر ہر خاص و عام کو یقین حاصل کرنا +
بطریقِ سہل و آسان ممکن ہے + اور جسمین ہر شخص پر حجت خدا بطور لایق
و مناسب ختم و تمام ہے + اور جس راہ مین بطریقِ سہل و آسان یقین ہر
امر دین کا ممکن ہو + وہی راہ حق و صراط مستقیم و راہ مقصود و مقررۂ خدا
متصور ہے + نہ دوسرے + ورنہ اکثر امور مین بہت لوگون پر تکلیف مالا یطاق
متصور ہوگی + جو ظلم ہے اور خدا سے ناممکن الوقوع + پس ہرگاہ ثابت ہوا
کہ بنظر اختیار راہِ حق و یقین اطاعت ایسے امام کی مثل اطاعت پیغمبر کے
کل اہلِ دین بلکہ جملہ خلایق کو ضرور متصور ہے + تو بعد حکومت و امارت پیغمبر کے
حکومت و امارتِ امامِ موصوف کی + لازم و واجب + اور جس طرح بحالت
موجودگیٔ پیغمبر کے سلطنت کل بادشاہان کی و حکومت کل حاکمان دنیا کی
خلافِ مقصودِ خدا متصور ہوئی ہے + اوسیطرح بحالت موجودگیٔ
ایسے امام کی حکومت کل حاکمان و امارت کل امرا کی جو مطیع و مامور کردۂ
اوسکے نہون + ناجایز و خلافِ مقصودِ خدا ظاہر ہوئی ہے + ورنہ قایم رہنا

اوس راہِ حق و یقین کا بطریقۂ ضروری سہل و آسان و حسب مقصود خدا کے
مشکل + جیسا بطرفِ تجربہ بہی نگاہ کرنے سے ظاہر و آشکارا ہے + یہہ رسالہ
اس تشریح مطول کی گنجایش نہین رکہتا + اس صورت مین یہہ قول
بے ثبوت بہی اکثر اہل خلاف کا کہ خلافتِ باطنی ایک کو ہو اور خلافت ظاہری
دوسرے کو خلافِ عقل و نقل و ناجایز و باطل متصور ہے + اب اس بیان سے
عملاً بہی بخوبی ظاہر ہوگیا کہ پروردگار عالم نے ثبوت و طریقہ معرفت یقینی
امورات دین کا کسقدر سہل و آسان رکہا ہے + کہ کوئی عقل اوسکی فہم مین +
اور کوئی شخص اوسکے دریافت مین + جس طرح کہ یقین کے لئے کافی ہو + عاجز
رہ نہین سکتا + مگر بعصبیان + اور بہی اس طریقہ سے ظاہر ہے کہ راہ دین کے
کسی مقام پر + کلمہ و کلام غیر فیصل و ناتمام کو جگہہ نہین دی گئی + پس اسصورت مین
اگر لوگ بے راہ جاکر یعنی راہ یقین کو چہوڑکر + اور راہ حق کو طریق یقینی سہل
و آسان مین نہ ڈہونڈہ کر اپنے کو کلمہ و کلام غیر فیصل و ناتمام یعنی نظریات
و قیاسات و وہمیات مین + مبتلا و سرگردان کرین + تو بسبب مختاری
خلقت اونکو اختیار ہے + خدا پر کوئی الزام نہین + و حجت خدا ہر طرح ختم
و تمام متصور ہے + اور ممکن نہین کہ پروردگار عالم فہم اپنے امور دین کی
کہ جسمین ہر خاص و عام یکسان مکلف ہین اوپر کلمہ و کلام کے کہ غیر فیصل
و ناتمام رہنا اوسکی خاصیت سے ہے + منحصر کرے + اور حجت اپنی بذریعہ

کلمہ و کلام سے کہ عین علت از دیاد محبت و تکرار ہے + ختم کرنا چاہیئے + ہان
بزمانہ شر و فساد کہ بسبب خطا و عصیان بندگان + سلطنت عالمان معصومین
اصلی کے قایم ہونے نپائے + خصوص اس زمانہ غیبت مین کہ ظاہراً کوئی
معصوم موجود نہین ہے + استمداد عقل بیش از ضرور ضرور ہوگیا ہے + یعنی
اول فہم و معرفت اصول دین مین جو ہر مکلف و مقلد پر ضرور ہے + کہ وہ
بدلایل یقینی ثابت ہے + جیسا ظاہر ہوا + دوم دریافت و تفریق تفاسیر
و دیگر اخبارات دینیہ و اخذ احکام فرعیہ مین + جسکے لئے مجتہدان دین ضرور
ہوئے ہین + اگرچہ اس دریافت و تفریق و اخذ پر جو بقاعدہ جایز ثابت
ہون + اعتقاد دیقین کامل نہین ہوسکتا + مگر بحالت اضطراب کافی متصور +
بموجب قولہ تعالیٰ کہ نہین تکلیف دی کسی کو اللہ نے مگر بقدر وسعت اوسکے +
اور ممکن ہے کہ وبال اخذ خلاف مومنین کا اوپر عاید ہو + جو باعث غیبت
امام کی ہوئی + اب جاننا چاہیئے کہ اکثر مغروران عقل پیروان عقل فلاسفہ +
بسبب غرور عقل حقیقت و ماہیت عقول ناقصہ انسانی کے دریافت نکرکے
چاہتے ہین + کہ امور سریع الفہم کو زیادہ تر دشوار کرکے سمجھین + مثلاً
جانتے ہین کہ پیغمبر ونکو بنظر و غور اقوال و افعال و احکام اونکے پہچانین +
اور بغیر نظر عقلی انقیاد اقوال و احکام پیغمبر کا عبث و بیوقوفی سمجھتے ہین +
اور کہتے ہین کہ کیا ہم بیوقوف ہین کہ جاہلون کی طرح بے سمجھے بوجھے قبول

کرلیوین + مگر چونکہ معرفت پیغمبران کا یہہ راستہ نہین ہے + کیونکہ تعقل ہر امر بطور
حق امر ناقصہ انسانی سے مشکل + لہذا بہ سبب بیراہ روی عاجز رہکر عقل کو
اپنے ناقص نہین سمجھتے ہین بلکہ انکار رسالت کر بیٹھتے ہین + اور بسبب انکار رسالت
انکار خداہی اونکو ضرور ہو جاتا ہے + اور بسبب ناگواری عجز عقل معتمد الیہ
اپنے [illegible] جہالت شنیعہ مین مبتلا ہو کر ایسے اندہی بن جاتے ہین + کہ بسبب بدیہات
اونکی نظرون مین معدوم وکالعدم معلوم ہونے لگتے ہین + آخر کار پیروی فلاسفہ
اختیار کرکے اپنے کو ناحق دریافت کنندۂ حقایق اشیاء وامور کہنے و سمجھنے
لگتے ہین + حالانکہ یہہ نہین سمجھتے کہ حاصل دریافت حقایق اشیاء وامور کا
معرفت خالق جل وعلا ہے + جب وہ حاصل نہوئی تو پھر دریافت سے اوسکے
کیا فایدہ متصور ہے + جیسا دریافت ہوا نہوا دونون برابر ہے + پس نادانی
اونکی صریح ظاہر ہے + کیونکہ اسمین کسی قایل وجود خدا کو کلام نہین ہوسکتا +
کہ پروردگار عالم (جسنے خود انسان اور اوسکے عقل کو + اور ایسے عالم عجیب
وغریب کو بقدرت کاملہ اپنے پیدا کیا ہے + جسکی ماہیت کی سمجھنے مین عقل
دنگ و عقلا عاجز ہین +) وہ ضرور بیش از بیش دانا و عالم ہوگا + اپنی مخلوق
ادنی وضعیف یعنی انسان سے + پس ظاہر ہے کہ جو امور لایق تعقل اوس
عقل و دانائی افزون کے ہونگے + وہ عقل کمتر انسانی کے سمجھہ مین کیونکر
آسکتے ہین + مگر شرح وبیان پیغمبران سے + یعنی جن کو اونے عقل بیش از

خلایق عطا فرما کر خود تعلیم فرمایا ہو + اور جہان تک تعلیم فرمایا ہو + ورنہ خود اظہار
و بیان سے اوسکے + اور وہ بیان کرنے و نہ کرنے مین مختار رہے + کسیکو جبر اوسپر
پہونچتا نہین + اور بھی ظاہر ہے کہ اگر وجوہ ہر امور و اشیاء کی بیان کیجائین +
تو اہل دین تمام عمر اوس مین اولجھ رہ جائین + تو بھی فراغت نپائین + تعلیم
و تعمیل احکام دین کے کہ اصل مقصود اس سے ہے + بالکلیہ بالائے طاق رہ جائے +
اور بھی ظاہر ہے کہ وجوہات عقلی صرف واسطے دریافت حقایق امور کے
ضرور ہوتی ہین + تو ہر گاہ حقایق اوسکے بیان سے ایسے عالم صادق کے جو معتمد تر ہے
عقل سے معلوم ہوگئی + تو پہر معلوم کرنا وجوہات عقلی کا بیفایدہ و عبث وغیر
ضرور + اور بہی ممکن ہے کہ بہت امور ایسے ہون + کہ جنکی حقیقت کا اظہار کرنا
مصلحت نہو + اور جو اظہار کیا گیا + سبب مصلحت کسی معنی مرادی مین + مثل
اقوال متشابہ وغیرہ کے + تو اون کا دریافت کرنا عقل انسانی سے کیونکر ممکن
ہوسکتا ہے + اور بھی ممکن ہے کہ بہت امور ایسے ہون کہ بصورت شرح و بیان
بہی قابل تعقل عقول نا قصہ انسانی کے نہون + اس صورت مین شرح
و بیان اونکا انسان سے صریح بیفایدہ متصور + اگر اس حالت مین کہا جای
کہ جن امور کو خدا صرف آپ ہی سمجھ سکتا ہے اونکا اظہار عبث ہے + اور
فعل عبث خدا پر قبیح ہے + تو جواب اوسکا یہہ ہے کہ معلوم ہے کہ خلق کرنا
پروردگار کا اسقدر مخلوقات گونا گون کو + اور ظاہر کرنا اس سب قدرتہای

رنگا رنگ کا + صرف بہ نظرِ اظہار قدرت و دانائی اور وحدت اپنی ہے + نہ دوسری غرض سے + تو اس صورت مین اگر کل امورات و مخلوقات وصناعات و قدرتون کو اپنی + مطابقِ تعقل عقل انسانی رکہتا + تو عقل اوسکی مطابق عقل و دانائی انسان کے تصور ہوتی + نہ زیادہ + اسصورت مین ضرور متصور کہ پروردگار عالم بنا برِ اظہار کمالِ عقل و دانائی و قدرت و وحدت اپنے + ایسے امور و مخلوق و قدرتون کو ظاہر کرے + جسکے تعقل مین عقل انسانی عاجز و دنگ ہو کر کمال عقل و دانائی و قدرت و وحدت کی اوسکے قایل و مقر ہو + اس صورت مین ظاہر ہے کہ کل امور خدا و رسول کی منافع و مصالح اور کل اقوال دینی کے معنی و مقصود اصلی کو عقل سے دریافت کرنیکی خواہش کرنا + اور معرفت امور دینیہ کو جنکی معرفت کا طریق سہل و آسان تر رکہا گیا ہے + از روی مشکلات کے چاہنا + صریح خلاف عقل و بیراہ روی ہے اور یہہ وہی مثل ہوئی جاتی ہے کہ جیسے کوئی چیز کسی کے نزدیک روشنی مین گر جاے + اور وہ دور جا کر تاریکی مین ڈہونڈہے + ظاہر ہے کہ ہرچند تمام عمر ڈہونڈہتا رہے + ہرگز نپاسکے + و باللہ التوفیق +

## کلام سوم خلاصہ کتاب مین

واضح ہو کہ جملہ امور عقل سے ادراک ہوتی ہین + اور جتنے امور عقل سے ادراک ہوتی ہین + یا ظنی و قیاسی ہین + یا یقینی + ظنی و قیاسی کا اعتبار نہین

ممکن ہے کہ مطابق اوس ظن و قیاس کے ہو یا نہ ہو اگر یقینی ہو ہر حال مین قابل
اعتبار ہین پس امور دینی کا یقینی ہونا ضرور ہے ورنہ ما وقتا فوقتا
اختیار کرنا ممکن ہے عجب نہین اور ظاہر ہے کہ راہ جو خلاف راہ حق ہو وہ راہ
خدا ہو نہین سکتی اس صورت مین ضرور ہے کہ پروردگار عالم نے ضرور ہی
ایسی راہ رکھی ہو کہ جسمین کل امور دین کا اصلی وغیرہ فروعی ہر شخص کو
یقین حاصل کرنا ممکن ہو اور یہی بسبب یکسان مکلف کرنے تمام
انسان کے ضرور ہے کہ وہ راہ یقین سہل و آسان ہو یعنی جسمین
ہر شخص خواہ عالم ہو خواہ جاہل جملہ امور اصلی و فروعی دین پر آسانی
یقین حاصل کر سکے ورنہ اکثر امور مین اکثر لوگون پر تکلیف مالا یطاق
متوجہ ہو گی جو صریحاً ظلم ہے اور خدا سے غیر ممکن الوقوع پس جبکہ یہ
ثابت ہوا کہ واسطے دین کے راہ یقین سہل و آسان کا ہونا ضرور ہے
تو ہر شخص کو لازم ہے کہ دین کو اوس راہ یقین سہل گذار مین تلاش کرے
کہ وہی راہ حق و راہ خدا مقصود ہے نہ راہ غیر یقین و دشوار و مشکل گذار
جب یہہ معلوم کیا تو اب جاننا چاہیے کہ اول دین و اصل دین یہ جاننا خدا کا ضرور ہے
تو وجود ایک واجب الوجود غیر مشخص صاحب ارادہ دانا و قادر
و مختار و موصوف بجملہ صفات کمال ازروی دلایل بدیہی یقینی کے
ثابت ہے اور تشخیص یقینی اوسکی ذات کی ماہیت و حقیقت کی محال و دشوار

وقیاسی غیر قابل اعتبار + یعنی کوئی تشخیص ماہیت ذات خدا حد یقین کو پہونچ نہین سکتی ہی + جیسا بحث
اول مین بدلایل یقینی ظاہر و ثابت ہوا + اس صورت مین ہر شخص کو لازم ہی کہ جسقدر یقیناً ازر ثابت ہے
اوسیقدر پر اعتقاد کرے اور ایمان لائے + یعنی ایک واجب الوجود غیر مشخص صاحب ارادہ و دانا و قادر مختار و موصوف
بجملہ صفات کو خالق عالم خدا جانے + کہ اسیقدر یقیناً ثابت ہے + نہ اس سے زاید آز رہ ہدایت پیغمبر نکا ہی + پس مذہب
پیغمبران حق متصور جملہ مذاہب خلاف سے + دوم بعد یقین وجود خدا دریافت کرنا تفصیل صفات ثبوتیہ و سلبیہ الہی
و احکام تکلیفی کا اوسکے ضرور ہے + تو تفصیل صفات و احکام کو یقیناً دریافت کرنیکے لیے سوا بیان مقرب
صادق اوسکی کوئی دوسرا راستہ نہین + کیونکہ سوا اس صورت کے کوئی دریافت امور مذکورہ کی بالیقین تک
پہونچ نہین سکتی + یعنی اسکے لیے کسی پیغمبر کا مبعوث ہونا ضرور ہے + جیسا بحث دوم مین ظاہر و ثابت ہوا + اثبات
یقینی تقرب و صدق پیغمبر کے لیے سوا ظہور معجزات باجتماع صفات کوئی دوسرا ثبوت قابل یقین نہین + جیسا بحث
سوم مین ظاہر و ثابت ہوا + اس صورت مین صاحب اعجاز دعویدار پیغمبری یقینی پیغمبر متصور + اور احکام اوسکا یقینی
احکام خدا نہ دوسرا + اور راہ ہدایت پیغمبران یعنی اہل ملت کا ہی + پس مذہب اہل ملت حق متصور + جملہ مذاہب
خلاف سے + سوم ہر گاہ ضرورت و حقیقت پیغمبران ثابت ہو تو اب جاننا چاہیے کہ چونکہ ہر سلسلہ جاری شدہ کے لیے آخر
ایک انتہا یقیناً لازم متصور ہوتی ہی + لہذا سلسلہ پیغمبری جاری شدہ کے لیے بھی یقیناً ایک انتہا ضرور + مگر کوئی فرقہ
از فرقہا اہل ملت اپنی پیغمبر کے خاتمیت کا قایل نہین + ونہ باعتقاد و یقین جابر منتظر + سوا فرقہ مسلمانان کے + کہ وہ
اپنی پیغمبر صاحب اعجاز کی (کہ جسکا ایک معجزہ قرآن تا ایندم قایم و موجود ہے) خاتمیت کے قایل ہین اور بھی اسقدر
مدت دراز تک خلاف عقل و خلاف تجربہ سابق کسی پیغمبر کا مبعوث نہونا اس دعوی خاتمیت کا مصدق ہی + لہذا مذہب
مسلمانان حق متصور جملہ مذاہب خلاف سے + چہارم بعد از فوت پیغمبر غیر دینوں کو معرفت پیغمبر کی اور اہل دین کو

دریافت کرنا احکام معینہ پیغمبر کا ضرور ہے تو ظاہر کہ بعد پیغمبر معرفت یقینی پیغمبر کے لئے سوا قایم رہنے کسی صاحب اعجاز و موصوف بصفات پیغمبر کے کوئی دوسری صورت نہیں اور واسطے دریافت کرنے احکام معینہ پیغمبر کے جس طرح کہ یقین کے لئے کافی ہو سوا بیان کسی مقرب پیغمبر عالم و صادق و معصوم کے کوئی دوسری سبیل نہیں کیونکہ ظاہر ہے کہ سوا اس صورت کے کوئی معرفت و دریافت بحد یقین تک پہونچ نہیں سکتی یعنی بعد پیغمبر واسطے حصول معرفت پیغمبر و دریافت احکام معینہ پیغمبر کے جس طرح کہ یقین کے لئے کافی ہو کسی جانشین پیغمبر صاحب اعجاز موصوف بصفات یعنی عالم و صادق و معصوم کا ہونا ضرور ہے اور اثبات یقینی تقرب و صفات جانشین کے لئے بھی اعجاز ہے اور بھی بنصوص خدا و رسول (جو باظہار علم و صدق و عصمت اوسکی صادر ہوں) کافی ہے اور سوا اسکے کوئی دوسرا ثبوت قابل یقین نہیں جیسا بحث پنجم میں ظاہر و ثابت ہو چکا اس صورت میں ظاہر ہے کہ صاحب اعجاز و صاحب نصوص صدق و عصمت و علم یقینی جانشین پیغمبر متصور اور احکام اوسکا یقینی احکام پیغمبر کوئی دوسرا اور یہ مذہب ہے فرقہ امامیہ اثنا عشریہ کا پس مذہب فرقہ امامیہ اثنا عشریہ حق متصور جملہ مذاہب خلاف ہے پنجم چونکہ اس زمانہ غیبت امین بسبب خطا و عصیان بندگان خطاکار و عصیان شعار نہ از طرف خدا کوئی عالم صاحب اعجاز صادق و معصوم موجود نہیں ہے اس سبب سے اسوقت کوئی صورت احکام فرعی غیر متفقہ پر یقین کامل حاصل کرنیکی باقی نہیں رہے مگر اصول کہ وہ خود بدلایل یقینی قایم و ثابت ہیں جیسا ظاہر ہوا اور ظاہر ہے کہ مسدود ہو جانا اوس راہ یقین یعنی راہ خدا کا بخطائے بندگان مختار خطاکار واقع ہوا ہے نہ بمرضی و ترک خدا تو اس صورت میں ہم بندگان کو خطایائے متقدمین اولین کے سبب اپنے انفعال لازم ہے نہ تمرد کیونکہ بصورت تمرد شرکت اون خطاکاروں کی ظاہر و ثابت اور انفعال ہمارا یہی متصور ہے کہ معرفت و دریافت اوس دین کی حتی الوسع قریب بدرجہ یقین پہونچا کر معمل ہوں اور سوا اسکے داخل تمرد متصور پس اس زمانہ غیبت میں ہمکو یہی لازم ہے کہ اصول یقینی پر کہ وہ خود بدلایل

یقینی قایم وثابت رکھی گئی ہین قایم ہوکر بدا ون احکام کی عمل ہون جو بطن غالب قریب بدرجہ یقین کے صحیح و
ثابت سمجھی جائین + اور وہ دریافت و اختیار ہی عالمان متقیان ظاہری کا + کیونکہ بصورت نہین رہنے علم کے اجتہاد
اپنا ہی اجتہاد عالم متقی تک پہونچ نہین سکتا + تا باجتہاد دیگری علمان غیر متقی چہ رسد + پس چونکہ اسوقت
سوا ے متابعت مجتہدان متقی کوئی دریافت احکامی قریب بدرجہ یقینہ نہین پہونچ سکتی ہی + لہذا اسوقت
متابعت مجتہدان احکام فرعی مین ضرور متصور + نہ اصول مین کہ وہ خود بدلایل یقینی ظاہر و ثابت ہین +
اور یہہ مذہب ہے اصولیونکا فرقہ امامیہ اثنا عشریہ سے + لہذا مذہب اصولیان حق متصور جملہ مذاہب خلاف سے +
اب اس بیان سے بخوبی ظاہر و ثابت ہوگیا کہ پروردگار عالم نے راہ یقینی دین کو کیسا صاف و سہل گذار
رکھا ہی + کہ کوئی عقل کسی امر دین کی یقین حاصل کرنیمین عاجز رہ نہین سکتے + اور سوا اس راہ مقررہ مقصود خدا کے
کوئی دوسرے راہ ایسی نکل نہین سکتی + کہ جسمین کل امور دین پر یقین حاصل کرنا بطریقہ سہل و آسان ممکن ہو +
اور جو کچھہ اسوقت دشواری و مشکل پیش آ گئی ہے + وہ ظاہر ہے کہ بکردار بندگان مختار خطا کار کے ہے
نہ طرف سے خدا کی + پس کردۂ خویش آید پیش + وباللہ التوفیق +     تمام شد بفضلہ تعالی +

---

دستخط خاص جناب مولانا الی اللہ ابو الحسن صاحب و جناب مولانا علی محمد صاحب ابن سلطان العلماء

باسمہ سبحانہ     کتاب مرآۃ التحقیق اوایل سے مقامات مختلف نظر قاصر سے گذری ماشاء اللہ
مطالب مستحقہ او رمقاصد انیقہ بہ تعبیرات عام فہم و تقریرات مزیلہ شک و وہم اس کتاب مین مندرج ہین
نفع اللہ بہ طالبی الیقین واجزل اجر مصنفہ یوم الدین وکتب الفقیر الی اللہ ابو الحسن عفا اللہ عنہ ذنوبہ +

لا الہ الا اللہ القوامی
عبدہ ابو الحسن محمد بن
علی بن صفدر الرضوی

# صحتنامہ مرآۃ التحقیق

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۰ | مصورہ مین | متصورہ مین |
| " | " | واہمہ | واہمہ کو |
| ۶ | ۱۵ | تابقرب ویقین | تابقرب یقین |
| ۸ | " | فروع | فرع |
| ۹ | ۱۴ | کیا ہوا | کیا ہو |
| ۱۱ | ۴ | کس سئے | کس کی سئے |
| ۱۳ | ۱۲ | صفائی | صفای ذہن |
| " | ۱۷ | دو لفظون کی | دو لفظون سکے |
| ۱۴ | ۴ | حسب وقت زمان | حسب وقت وزمان |
| ۲۴ | ۶ | علیحدہ | علحدہ |
| " | ۷ | بقدرت قوت | بقدر قوت |
| " | ۱۴ | تکمیل ہوتی ہین پس | تکمیل ہوسکتے ہین یا یہہ کہ کوئی صورت خلق مادہ کی ذہن مین نہین آسکتی ہے پس |
| " | ۱۷ | انکو خلق کیا ہو پس | انکو خلق کیا ہو یا یہہ کہ کوئی صورت خلق مادہ کی اوسکی قدرت مین ہو جو ہمارے اذہان ناقص کے سمجھہ مین نہین آسکتی ہو جیسے اکثر قدرتین اوسکی بدیہات مین موجود ہین جنکی خلق کی صورت وترکیب ذہن مین نہین آتی ہے مثل نور چشم وارواح وعقول وغیرہ |

۲۶

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۱ | سمجھہ لے | سمجھہ لے یا یہہ کہ روح وغیرہ کی خلق کی صورت ذہن مین نہ آئی کی سبب وجود کی روح وغیرہ کی جنکا وجود بدیہا و صریحا ظاہر ہے انکار کر لے |
| ۲۶ | ۷ | وہ | وہ تعالی |
| ۲۸ | ۶ | بنی | مبنی |
| ۳۴ | ۲ و ۳ و ۴ و ۵ | مگر چونکہ علم اس بات کا کسی طرح حاصل نہین ہو سکتا کہ کار حسنہ مخصوصہ باعانت ہوا یا بغیر اعانت لہذا منسوب کرنا کل کار حسنہ کو بطرف توفیق خدا ایک خلق مقصود ہے اخلاق حمیدہ سے جسکے سبب عجب عبادت نزدیک آ نہین سکتا اور بسبب انکسار کے ایک حسنہ اور قایم ہو سکتا ہے | × |
| ۴۱ | ۱ | جس سے ممکن الایجاد ہو | جس سے فعل ممکن الایجاد ہو |
| ״ | ۴ | نیک اہم | نیک وہم |
| ״ | ۵ | کہ فہم | کہ ایک ایسی فہم |
| ۴۲ | ۴ | معنی پر تشریح | معنی کی تشریح |
| ۴۴ | ۱ | یہان تک | یا نیک |
| ״ | ۶ | مقصود الٰہی | مقصودہ الٰہی |
| ۴۵ | ۲ | مجبور کر | مجبور ہو کر |
| ״ | ۵ | اور یہہ امر محض اور خلاف | اور یہہ امر محض خلاف |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۴۵ | ۱۴ | معصیت | مصیبت |
| ۴۶ | ۱۵ | بدیجا | بداہتاً |
| ۵۳ | ۱۶ | لقینی | یقینی |
| ۵۴ | ۷ | اعتراض کا اونکا | اعتراض اونکا |
| ۵۵ | ۱۲ | جسم وغرض | جسم وعرض |
| ۵۹ | ۱۶ | امر غیب | امر عجیب |
| ۶۱ | ۳ | باخدا | یاخدا |
| ۶۴ | ۱ | روکنے والا ہے تو جبتک | مذمومات سے تو جبتک |
| ۶۷ | ۱۶ | بذریعہ افواج کثیر نمرود | بذریعہ افواج پشہ اوس افواج کثیر نمرود |
| ۶۹ | ۶ | نقیض متضاد | نقیض ومتضاد |
| ۷۰ | ۵ | اہل دین کو بہی | اہل دین کو بہی |
| ۷۱ | ۱۶ | وجود عقلی | وجوہ عقلی |
| ۷۲ | ۱۴ | عقل کے نسبت | عقل کی سبب |
| ۷۵ | ۱ | تجدید | تجدد |
| ۸۰ | ۱۰ | اختیار بطی | اخبار بطی |
| ۸۲ | ۴ | مردان | مردمان |
| ۸۴ | ۳ | قرار | فرار |
| ؍؍ | ۱۵ | لغزت کرین | لغزت گزین |
| ۸۶ | ۵ | رحوع | رجوع |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۸۸ | ۵ | مومن | مومن کی |
| ۸۹ | ۸ | عالمان | عاملان |
| ۹۳ | ۳ | ستثنات | مستثنیات |
| " | ۹ | " | " |
| " | ۱۰ | " | " |
| ۹۴ | ۱۲ | سرای سرعی | سزای شرعی |
| ۱۰۲ | ۳ | حاصل ہوئی | حاصل ہوتی |
| ۱۰۴ | ۴ | یقین ہے | یقین کی سے ہے |
| ۱۰۹ | ۷ | یا خبر | یا جنہیر |
| ۱۱۵ | ۳ | باوجود | یاوجود |
| ۱۱۷ | ۱۵ | روایت واحادیث | روایت احادیث |
| ۱۲۴ | ۵ | بموقع | بیموقع |
| ۱۲۵ | ۲ | زمان ما | زبان ما |
| ۱۲۸ | ۱۴ | پہچاناکیا | پہچاناگیا |
| ۱۳۳ | ۴ | اختلاف دادر | اختلاف دارم |
| " | ۱۲ | بازمی بندند | بارسمے بندند |
| ۱۳۷ | ۹ | مغالطہ دہی سے | مغالطہ دہی |
| " | ۱۵ | ظلمون کو | ظلمون کا |
| ۱۴۱ | ۲ | تعظیم فرمایا | تعظیم فرمانا |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۴۷ | ۸ | اہل خلافت | اہل خلاف |
| ۱۴۹ | ۳ | خبرے | بچیزی |
| ۱۶۰ | ۱۰ | بغیر | ولبغیر |
| ۱۶۴ | ۱۵ | تاویل | تامل |
| ۱۶۸ | ۲ | کانوسے | کانون سے |
| ۱۶۹ | ۱ | یازو | بازو |
| ۱۷۴ | ۲ | کتا | کتاب |
| ۱۷۶ | ۶ | علی پاہیرے | علی پہرے |
| ۱۷۷ | ۸ | نقل | بہ نقل |
| ″ | ۱۰ | انتہا وترجمہ | انتہاترجمہ |
| ۱۸۰ | ۹ | احادیث | واحادیث |
| ۱۸۲ | ۷ | فوت امیر | قوت امیر |
| ۱۸۳ | ۱۵ | راستہ گریز | راستہ گریزندہ |
| ۱۸۴ | ۱۶ | جسکا امیر قلباً | جسکا امر قلباً |
| ۱۸۶ | ۷ | بنت عمس | بنت عمیس |
| ۱۹۲ | ۵ | بہرہ پانا | بہرہ پانا |
| ۱۹۴ | ″ | خرابی | حیرانی |
| ″ | ۱۴ | مناقب خطب | مناقب اخطب |
| ۲۰۲ | ۴ | جماع | جمیع |
| ۲۰۴ | ۹ | پس ہے | بس ہے |
| ۲۱۰ | ۱۷ | نوشش بیان | نوشش بیان کا |
| ۲۲۴ | ″ | حسب اونکے | حسب اصول اونکے |
| ۲۳۰ | ۱۳ | یعیین | تعیین |
| ۲۳۳ | ۱۴ | دو ہم | رویم |
| ۲۴۹ | ۱۰ | جو چاہتا ہے | جی چاہتا ہے |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۵۷ | ۱۲ | حقیقت | حقیت |
| ۲۶۱ | ۱ | یا بذریعہ | تا بذریعہ |
| ۲۶۳ | ۷ | بخلاف معاویہ | بخلافت معاویہ |
| ۲۶۷ | ۴ | خیال | قتال |
| ۲۶۹ | ۱۱ | بنابر برمغالطہ | بنابر مغالطہ |
| ۲۷۱ | ״ | اپنی | سے اپنے |
| ۲۷۲ | ۹ | عادل مطلق | و عادل مطلق |
| ۲۷۳ | ۱۱ | ظاہر ہو چکا | ظاہر ہو چکا |
| ۲۷۶ | ۴ | اور بعد | اور اگر بعد |
| ״ | ۹ | مامور کیا | مامور کیا مگر اہل دین نے اس لطف کو رد کیا یعنی خلافت انکی زبانی قبول کی اور انکو ایذا پہونچائی اور خدا نے صبر کیا بعد ازان پروردگار نے سلسلۂ امام معصوم یعنی حضرت امام حسن ؑ کو مامور کیا + |
| ۲۷۹ | ۳ | تبرا کرین | تبرا نکرین |
| ۲۸۲ | ۶ | واقع | واقعہ |
| ۲۸۳ | ۴ | بغیبت | بہ عجیبت |
| ״ | ۵ | رجوع لاتی | رجوع نہ لا سکے |
| ۲۸۴ | ۲ | اوسوقت | اوسطرف |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۹۶ | ۱۱ | مجالی | محال | ۲۹۷ | ۱۴ | یا بواسطہ | یا بہ واسطہ |
| ۲۹۲ | ۴ | یا بخیال تقلید نا جایز تصور کو | یا بجہل و تقلید نا جایز تصور ہو | ۲۹۵ | ۴ | ظاہر کیا جاتا | ظاہر کہا جاتا |
| ۲۹۳ | ۵ | جو حرا نہین | جو حرا اور نہین | ״ | ۱۵ | بہ تمثیل | بہ تمثل |

| صحیح | غلط | سطر | صفحہ |
|---|---|---|---|
| قوت | فوت | ۸ | ۲۹۶ |
| حقیّت | حقیقت | ۱۰ | ″ |
| وبغیر ایسے | بغیر ایسے | ۴ | ۲۹۷ |
| باعث دفع | واسطے دفع | ۹ | ۲۹۸ |
| بمذہب | بمذہب | ۱۲ | ″ |
| مجال تہی | محال تہی | ۱۶ | ″ |
| ہمذہبان جنگجو گروہ گروہ | بمذہبان جنگجو گروہ | ۳ | ۲۹۹ |
| غیر مشخصان | غیر مستحقان | ۸ | ۳۰۱ |
| مشخصان | مستحقان | ۱۰ | ″ |
| راہ بمقصودہ | راہ مقصود | ۸ | ۳۱۰ |
| متصور ہوتی ہے | متصور ہوی ہے | ۱۵ | ″ |
| ظاہر ہوتی ہے | ظاہر ہوئی ہے | ۱۶ | ″ |
| مغروران | مغروران | ۱۲ | ۳۱۲ |
| چاہتے ہین | جانتے ہین | ۱۵ | ″ |
| عقول ناقصہ | امور ناقصہ | ۲ | ۳۱۳ |
| امور دین پر | امور دین | ۵ | ۳۱۴ |
| حقیقت | حقیت | ۱۶ | ″ |

تمام شد

التماس

اگرچہ اس کتاب کی صحت مین بہت کد کی گئی مگر کم توجہی سے کاپی بنانے والے کے اکثر غلطیان رہ گئین جو غلطنامہ ہذا مین درج کیجاتی ہین لہذا معاینہ کنندگان سے اس کتاب کے یہہ التماس ہے کہ اول کتاب کو غلطنامہ ہذا سے صحیح کر کے تصدیق صحت کی پشت پر لکھدین تاکہ دیگر معاینہ کنندگان کو دقت و دشوار نہو + فقط قوت علی +

# اشتہار

کتاب ہذا مسمی بہ مرآۃ التحقیق تحقیقات اور اثبات
میں امور متعلقہ اصول دین مذہب امامیہ اثنا عشریہ کے
تصنیفات سے جناب میر قوت علی صاحب ساکن قصبہ آرہ
کی ہے اور بالفعل اس مطبع نور الانوار آرہ میں حسب
فرمایش مصنف کے طبع ہوئی ہے جو شخص اس کتاب کو
مصنف سے حسب نشان مندرجہ ذیل طلب فرمائیگا
بصورت ہونے شایق کے بلا قیمت بھیجی جائیگی
اور بصورت طلب کرنے حسب مرضی اپنے لحاظ کسی
مذہب کا نہ کیا جائے گا مگر محصول ڈاک کا ذمہ
طلب کنندہ ہی کے ہوگا +

(نشان خط)

لفافہ ہذا بذریعہ اسٹیشن لکھی سرائے بمقام شیخپورہ ضلع مونگیر
نزد مصنف داروغہ آبکاری کے پہونچے +

مشتہر مہتمم مطبع